ارشادِ باری تعالیٰ
(سورۃ نحل آیت ۵۹)

# خوشخبری

جب ان میں سے کسی کو بیٹی کے پیدا ہونے کی
خوشخبری دی جاتی ہے
تو مارے رنج کے اس کا منہ کالا پڑ جاتا ہے
بس خون کا سا گھونٹ پی کر رہ جاتا ہے
لوگوں سے چھپتا پھرتا ہے کہ اس بُری خبر کے بعد
کیا کسی کو منہ دکھائے
سوچتا ہے کہ ذلّت کے ساتھ بیٹی کو لیے رہے
یا مٹی میں دبا دے
دیکھو کیسے بُرے حکم ہیں جو یہ خدا کے بارے میں لگاتے ہیں

# لڑکی نیکی اور لڑکا نعمت ہے

نیکی کا اجر دیا جاتا ہے اور
نعمت کے بارے میں سوال کیا جاتا ہے

امام جعفر صادق علیہ السلام



جب فاطمہؑ رحم مادر میں آئیں تو سورہ کوثر نازل ہوئی

اور آپ کو خیر کثیر اور دائمی نیکی کی بشارت دی گئی

انسان لڑکی کا باپ ہے تو یہ اس کیلئے باعثِ فخر ہے کیونکہ
رسولِ خدا بھی لڑکی کے باپ تھے۔ دنیا میں لڑکی کے پیدا
ہونے سے رسولِ خدا سے مشابہت ہو جائے تو واقعتاً بڑا فخر ہے

شبِ معراج اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیبؐ سے فرمایا

اے محمد ﷺ!

لڑکیاں رکھنے والوں سے کہہ دو

ان نونہالوں کے بارے میں

غمگین اور دل تنگ مت ہو

میں نے انہیں پیدا کیا ہے

اور

میں ہی انہیں روزی دونگا

رسولِ خدا ﷺ نے فرمایا

وہ عورت جس کی سب سے پہلی اولاد لڑکی ہو

وہ مبارک عورت ہے

## رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

خداوند عالم عورتوں پر مردوں سے زیادہ مہربان ہے
اور اگر کوئی مرد اپنی محرم خواتین میں سے کسی کا دل خوش کرے
تو خداوند عالم روز قیامت اسکا دل شاد کرے گا

تم میں سے بہتر مرد وہ ہے
جو اپنی بیویوں اور بیٹیوں کے حق میں بہتر ہے

## امام جعفرِ صادق علیہ السلام فرماتے ہیں

جو شخص دو بیٹیوں، دو بہنوں، دو پھوپھیوں
یا دو خالاؤں کی کفالت کرتا ہے
ان کی کفالت اسے جہنم سے محفوظ رکھتی ہے

# رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

## لڑکیاں کتنی اچھی ہوتی ہیں




اللہ تعالیٰ لڑکیوں پر بہت زیادہ مہربان ہوتا ہے

پھر ہر وہ شخص جو اپنے رشتہ داروں میں سے کسی خاتون کو خوش کرے گا اللہ تعالیٰ اسے قیامت کے دن خوش کردے گا

# رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جو شخص دو یا تین لڑکیوں کی سرپرستی کرے گا
وہ بہشت میں میرا ہم نشین ہوگا

جو شخص لڑکی رکھتا ہے
اللہ تعالیٰ کی نصرت، برکت
اور اس کی بخشش
اس شخص کے شاملِ حال ہوتی ہے

جس شخص کے یہاں ایک بیٹی ہوتی ہے
اسے ہزار حج کا، ہزار جہاد کا، ہزار قربانی
اور ہزار مہمانوں کا ثواب ملتا ہے

# رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جو شخص تین بیٹیوں یا تین بہنوں کی کفالت کرتا ہے
اس پر جنت واجب ہے

صحابہؓ نے پوچھا : یا رسولؐ خدا اگر دو بیٹیوں کی کفالت کرتا ہو ؟

آپؐ نے فرمایا : پھر بھی واجب ہے

صحابہؓ نے پوچھا : اگر ایک بیٹی کی اور ایک بہن کی کفالت کرتا ہو ؟

آپؐ نے فرمایا : پھر بھی واجب ہے

# امام جعفرِ صادق علیہ السلام نے فرمایا

حضرت ابراہیمؑ نے خدا سے بیٹی کیلیے دعا کی تا کہ
وہ ان کے مرنے کے بعد ان پر گریہ و نالہ کرے

# رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

اگر کسی شخص کی اولاد میں ایسی لڑکی شامل ہو

جسے اُس نے اذیت نہ دی ہو

اُسے ذلت نہ سمجھا ہو

اور لڑکے کو اُس پر فوقیت نہ دی ہو

تو خدا اِس شخص کو اس لڑکی کے طفیل جنت میں داخل کرے گا

تم میں سے بہتر مرد وہ ہے

جو اپنی بیویوں اور بیٹیوں کے حق میں بہتر ہے

## امام جعفرِ صادق علیہ السلام

جو شخص یہ چاہتا ہے کہ اسکی لڑکی مر جائے وہ روزِ قیامت

گنہگاروں کے زمرہ میں خدا کے سامنے حاضر ہوگا

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے فرمایا

اپنے بچوں کو تین خصلتوں کی تربیت کرو


پیغمبرِ اسلامؐ کی محبت


اُن کی آلؑ کی محبت


قرآن مجید کی محبت

امام علی علیہ السلام نے فرمایا


اپنے بچوں کو طلبِ علم پر اُبھارو


اپنے بچوں کو حکمتوں کی تعلیم دو

علم

بہترین رہنما ہے
بہترین ہدایت ہے
بہترین وارث ہے
مضبوط سہارا ہے

امام علی علیہ السلام

امام علی علیہ السلام نے فرمایا

اللہ تعالیٰ ان والدین پر رحم کرے
جو اپنی اولاد کی تربیت میں مدد کرتے ہیں

پروردگارِ عالم انسان پر
اس کے اپنے بچوں سے شدید محبت
اور دوستی کی وجہ سے رحم کرتا ہے

رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا

جس کسی کے ہاں بیٹی ہو

اور وہ اُسے خوب ادب واخلاق سکھائے

اُسے تعلیم دینے کیلئے کوشش کرے

اُس کیلئے آرام وآسائش پیدا کرے

تو وہ بیٹی اُسے

دوزخ کی آگ سے بچائے گی

باہتمام






مدرسۃ القائم

A-50 سادات کالونی، بلاک 20، ایف بی ایریا، کراچی

فون نمبر: 6366644



Graphics & Designing: Al-Qaaim Media Inc.